لگتا ہے۔ لیکن اس کی لکڑی کسی کام کی نہیں ہوتی۔ انسان کی مثال بھی ایسی ہے یہ اوپر سے کسی قدر خوشنما کیوں نہ ہو جب تک محبت کرنے کے فن سے ناآشنا ہے، سمبل کی طرح بے کار ہے۔"

"محبت کرنے کا فن ہم سیکھ جاتے ہیں مام۔ لیکن محبت حاصل کرنے کے ہنر میں کبھی بھی ماہر نہیں ہو پاتے۔" اس نے خود سے کہا اور کھینچ کر گلے سے تعویذ نکال لیا تھا۔

"ہم سمجھ نہیں سکے شہرام۔ تم اتنی سی بات نہ سمجھ سکے کہ یہ تعویذ دراصل منحوس ہے۔ یہ جس کے پاس ہوتا ہے وہ محبت سے محروم ہوتا ہے۔"

تعویذ کو آنکھوں کے سامنے کرتے ہوئے اس نے اس کی چمک دار سطح کو دیکھا۔ ایک آٹھ نو سال کی بچی جو اپنے ہاتھ کے کے اوپر تھوڑی ٹکائے اپنی آب دار آنکھوں میں کسی اجنبی جذبے کا انتظار لیے نہ جانے کس طرف دیکھتی نظر آتی ہے۔

"بابا زلاری سے کسی نے کہہ دیا تھا کہ وہ اس طرح شبیہ اس پر کندہ کریں۔ کیا وہ نہیں جانتے تھے کہ "حب" تعویذوں پر ازل سے پھولوں اور راج ہنسوں کا راج ہے۔ پھر آخر انہیں یہ منتظر خاکہ گھڑنے کی کیا ضرورت تھی۔" اس نے تعویذ کو آخری بار دیکھا اور پھر پرے ہوا میں اچھال دیا۔

کوئی نئی ٹرین پلیٹ فارم پر آکر رکی اور رش بڑھنے لگا۔

بیانکا نے ستون کے ساتھ سر جوڑ لیا۔ البانیہ میں آخری دن اور یہ آخری لمحے اس کے گرد گھیرا تنگ کرنے لگے۔ دوبارہ اس جگہ پر لاوا اسے نہ جانے کب آئے گا۔ پہاڑوں سے گھرے اس دیس میں جس کی فضا میں شہرام کی سانسوں کی مہک تھی۔ بے تحاشا رش میں اس نے اپنا سامان پکڑ کر باہر نکل جانے کا ارادہ باندھا، لیکن وہ اپنی جگہ سے ہل نہ سکی۔ اس متحرک ہجوم میں ایک چیز تھی جو ساکن تھی۔ گہرے منجمد پانیوں میں مدتوں سے پڑی ہوئی بند صدف کی طرح۔

ٹرین کے اندر کھڑکی کے پار بیٹھا وہ پانی کو اس قدر آہستگی سے پی رہا تھا کہ گلاس کے اندر کا سیال کسی بے رنگ جیلی کی طرح جما ہوا محسوس ہوتا تھا۔ اس کی شیو بنا اسٹائل کے بڑھی ہوئی تھی اور سات آٹھ دنوں کی بڑھی شیو کے بال اس کے سرخی مائل گالوں کے نیچے کی لو کے قریب دو دائرے بناتے تھے۔

بیانکا نے ان دائروں کو کھوجا اور خود کہیں کھو گئی۔ ٹرین نے چلنے کا اشارہ دے دیا اور بیانکا وہیں ستون کے ساتھ سر جوڑے حیرت سے اسے گھورتی رہی۔ شہرام کو دیکھ لینے کی خوشی شاید اس قدر زیادہ تھی کہ وہ ستون کے ساتھ بت بن کر کھڑی رہی اور ٹرین نے رفتار پکڑ لی۔

✡ ✡ ✡

شہرام نے جھٹکے سے گردن موڑ کر پیچھے دیکھا۔ ستون خالی تھا۔

"میرے تخیل۔ نہ جانے یہ میرا پیچھا کب چھوڑیں گے۔"

افسردگی سے اس نے خود سے کہا۔ بیانکا تو اسے ہر وقت، ہر جگہ نظر آتی ہی تھی۔ اس گزر چکے سال کا کوئی دن ایسا نہیں تھا جو اس کی یاد کے بغیر گزرا ہو۔ وہ اس سے روز ملتا تھا، سڑکوں پر، بازاروں میں وہ اسے ہر جگہ نظر آتی تھی۔ لیکن آج اس کا تخیل اس قدر بھیانک کیوں تھا۔ وہ حسن جس کی صرف ایک بوند پورے سمندر کے پانی کا رنگ بدل دینے کی صلاحیت رکھتی تھی آج ہمیشہ سے مختلف عکس کیوں دے رہی تھی۔

شہرام کو Owen Sni کی ابو الہول یاد آگئی۔ جس میں ایک لڑکی ابو الہول کے پیچھے کھڑی ہے، اس کا سہارا لیے، اس کو پناہ بنائے۔ جس کی بھنوؤں میں پریشانی کے باعث گڑھے پڑ چکے ہیں۔

"نہیں میرا تخیل غلط ہے۔ اب بھلا اس کو کسی سہارے کی کیوں ضرورت ہوگی۔"

شہرام نے دکھ سے سوچا اور کھڑکی سے اپنا چہرہ ہٹا لیا۔

انٹرنیٹ پر وہ دونوں کی شادی کی تصویریں دیکھ چکا تھا۔ پھر مقدمے کی روداد بھی وہ وقتاً فوقتاً حاصل کرتا تھا۔ خود وہ بیانکا سے بھی زیادہ بیانکا کے لیے دعاگو تھا۔ چار ماہ پہلے بیانکا مقدمہ جیت گئی تھی اور شہرام کو بھی خوشی حاصل ہوئی تھی۔ لیکن قرار نہیں۔ اس کی زندگی ایک بار پھر منتشر ہو چکی تھی۔ وہ ایک بار پھر اپنے گھر والوں سے دور تھا۔ اماں نتھو یہ سے، بابا زلاری سے۔ طامیر سے۔

اسی طرح ایک دن بازار میں بے مقصد ٹہلتے ہوئے شہرام کو ایک کرسٹل گلاب پسند آگیا تھا۔ جس میں بٹن دبانے سے برف باری ہوتی تھی اور میوزک چلتا تھا۔

آگے جو ہوا اس میں اس کا ارادہ شامل تھا نہ سوچ۔ کسی تیسری قوت نے اس سے یہ کام کروایا تھا۔ شہرام نے ساتھ ایک خط بھی لکھ کر ایڈون کے پتے پر ارسال کر دیا تھا۔ جس میں بیانکا کو اس کے مقدمے کی جیت پر مبارکباد دی گئی تھی۔

"بیانکا کی زندگی بہت آگے نکل گئی ہے۔ شاید میں اب اسے یاد بھی نہ ہوں۔"

یہ سوچ کر شہرام نے اپنا موجودہ پتا بھی نہیں لکھا تھا۔

اور آج وہ جس انداز میں اسے ستون کے ساتھ کھڑی نظر آئی تھی اس نے اسے پریشان کر دیا تھا۔

"خدا کرے تم خیریت سے ہو بیانکا! تمہیں کبھی کوئی دکھ نہ پہنچے۔" اس نے دعا کی۔

"شہرام۔" ایک پکار جس میں جھرنا بہنے کی سی جھنکار تھی نے پورے ڈبے میں بازگشت کی۔

"تو کیا یہ بھی میرا وہم ہے۔" شہرام چونکا۔

"میں آگئی ہوں شہرام۔ ہمیشہ کے لیے۔"

شہرام جھٹکے سے اپنی جگہ سے اٹھا۔ وہ فریب اور حقیقت میں فرق نہیں کر پا رہا تھا۔ کیا یہ فریب شباہت تھا یا خیالات کا بکھر جانا۔ بیانکا شوخی سے مسکرا رہی تھی اور یہ ادا گزرے سال کے تمام تصورات سے بڑھ کر تھی۔ دل کی دھڑکن تیز کر دینے والی۔

"یہ لو۔" بیانکا نے اسی طرح مسکراتے ہوئے تعویذ حب شہرام کی آنکھوں کے آگے لہرایا۔

"اپنی محبت کو اپنے ہاتھوں سے پہنا دو۔" اس نے ایسے کہا جیسے سوتے جاگتے وہ اسی ایک جملے کی مشق کرتی رہی تھی۔" اور شہرام نے جانا کہ حقیقت تخیل سے نکل آئی ہے اور جو پہیلیاں اور فسوں گر ہے۔ وہ بیانکا کی طرف بڑھا۔

بیانکا دل ہی دل میں اللہ کا شکر ادا کرنے لگی تھی کہ البانیہ کی ٹرینیں امریکہ کی ٹرینوں کی طرح پلک جھپکتے میں نظروں سے اوجھل نہیں ہو جاتیں۔

تعویذ کو ڈھونڈنے میں اسے چند لمحے لگے تھے اور پھر وہ تیزی سے ٹرین میں سوار ہوئی تھی۔

شہرام نے مسکراتے ہوئے تعویذ کو بیانکا کے ہاتھ سے لیا، کیونکہ سب ہی وضاحتیں بیانکا کی مسکراہٹ کے ساتھ کھڑی تھیں اور بیت چکے وقت کی کہانیاں بھی کہ وہ ایسے کتنے ہی ستونوں سے ٹک کر اس کی راہ دیکھتی رہی ہے۔

ٹرین ایک سرنگ میں داخل ہونے لگی تو بیانکا نے شہرام کے ہاتھ کے لمس کو اپنے ہاتھ سے ٹکراتے ہوئے محسوس کیا۔

حب کے تعویذوں پر پھول نقش ہو، راج ہنس یا منتظر نگاہیں، انہیں صرف پہننے والے ہی اپنی محبتوں کی طرح امر کر سکتے ہیں۔ چند لمحوں بعد ٹرین تاریک سرنگ سے باہر نکلی تو اس نے شہرام کی روشن آنکھوں میں دیکھا۔ ان آنکھوں میں بدھا کی بند آنکھوں کے اسرار و کشف کی الوہیت تھی۔

اس کی خالی گردن خالی نہیں رہی تھی۔ اس کا بنجر دل آباد ہو گیا تھا۔ وہ حب کے تعویذ کی مالک بن گئی تھی۔ ٹرین کے باہر تابعدار سورج نصف النہار کے زلفیلے سے آگے بڑھتے حب کے سارے عکسوں کو جابجا بکھیر رہا تھا۔

✡